حکم ہو جیسے میکن، می کردہ باش (کرتا رہ) یہ امر مضارع دوامی سے بنایا جاتا ہے۔
اسی طرح ماضی مطلق پر تواں یا باید بڑھا نیسے بھی امر غائب بنجاتا ہے جیسے تواں کرد، باید کرد (چاہیئے کہ وہ کرے) اور اس قسم کو امر امکانی کہتے ہیں۔

**نہی**[۵] وہ فعل ہے جسمیں کسی کام کے نہ کرنے یا نہ ہونے کی طلب ہو۔
جیسے مت کھیل۔ مت جا۔

**قاعدہ** یہ ہے کہ امر حاضر کے شروع میں "م" بڑھا دو نہی حاضر بنجائے گا اور اگر شروع میں الف متحرک ہو تو اس کو "ی" سے بدلکر "م" بڑھاؤ جیسے بِرَو سے مَبَرو، اور آ سے میا۔ نہی کے باقی صیغے (غائب متکلم) بعینہٖ مضارع منفی کے صیغوں کے ہیں۔ صرف ترجمہ کا فرق ہوتا ہے۔ نہی کے ترجمہ میں لازم یا چاہیئے کا لفظ زیادہ آوے گا مثلاً نیاید کا ترجمہ یوں کرو۔ چاہیئے کہ نہ آوے وہ ایک شخص یا لازم ہے کہ نہ آوے وہ ایک شخص۔

**سوالات**:- ذیل کے صیغے مع معنیٰ بتاؤ اور یہ بھی بتاؤ کہ کسطرح بنے۔ افروزم گدازی۔ می بینی۔ نمی گوئی۔ بگیر۔ مگذار، مکوشید، خواہی گریخت۔ خواہی نوشت ببیں۔ بکند۔ مزن۔

**اسم فاعل** وہ اسم ہے جو فعل سے نکلے اور فعل کے کرنیوالے کو بتلائے جیسے کھانیوالا
اسم فاعل کی دو قسمیں ہیں۔ قیاسی[۱]۔ سماعی[۲] قیاسی بنانے کا قاعدہ یہ ہے امر کے واحد حاضر پر لفظ "ندہ" بڑھا دو اسم فاعل بنجائے گا۔ جیسے گوئے سے گوئندہ سماعی کے بنانے کا کوئی قاعدہ مقرر نہیں (۱) اکثر امر کے واحد حاضر کے شروع

---

۵ نہی کی بھی امر کی طرح دو قسمیں ہیں۔ مطلق[۱]۔ دوامی[۲]

میں کوئی اسم زیادہ کر دیتے ہیں جیسے دُور بیں
(۲) اور کبھی امر حاضر کے آخر لفظ "گار" بڑھا دیتے ہیں جیسے پرہیزگار
(۳) اور کبھی امر حاضر کے آخر حرف "ہ" زیادہ کر دیتے ہیں جیسے اُسترہ (مونڈنے والا) (۴) اور کبھی امر حاضر کے آخر "الف نون" بڑھا دیتے ہیں جیسے اُفتاں (گرنے والا) (۵) اور کبھی امر حاضر کے آخر لفظ "آر" بڑھا دیتے ہیں جیسے پرستار (پوجنے والا) (۶) اور کبھی ماضی مطلق کے آخر لفظ "گار" بڑھا دیتے ہیں جیسے پروردگار (پالنے والا) (۷) اور کبھی ماضی مطلق کے آخر لفظ "آر" زیادہ کر دیتے ہیں جیسے، خریدار (مول لینے والا) (۸) اور کبھی امر حاضر کے آخر "الف" بڑھا دیتے ہیں جیسے بینا (دیکھنے والا) (۹) اور کبھی کسی اسم کے آخر لفظ "ناک" بڑھا دیتے ہیں۔ جیسے غمناک (غم والا) (۱۰) اور کبھی امر حاضر ہی اسم فاعل کے معنیٰ میں استعمال ہوتا ہے جیسے زار (رونے والا)

**اسم مفعول** وہ اسم ہے جو فعل سے نکلے اور جس پر فعل واقع ہوا ہے، اس کو بتلائے جیسے لایا ہوا

اسم مفعول کی دو قسمیں ہیں:۔ قیاسی، سماعی۔

قیاسی اسم مفعول بنانے کا قاعدہ یہ ہے کہ ماضی مطلق کے واحد غائب کے آخر "ہ" زیادہ کردو جیسے آوردہ (لایا ہوا)

اور اسم مفعول سماعی مختلف طریقوں سے بنایا جاتا ہے

(۱) کبھی ایک اسم اور ایک ماضی ملا کر جیسے آگند سے قزآگند (ریشم سے پُر) (۲) کبھی ایک اسم اور ایک امر ملا کر جیسے مال سے پامال (پیروں سے ملا ہوا) (۳) کبھی امر حاضر کے آخر الف نون بڑھا کر جیسے گوئے سے گویاں (کہتا ہوا) (۴) کبھی ماضی کے آخر لفظ آر بڑھا کر جیسے گرفت سے گرفتار (پکڑا ہوا) (۵) اور کبھی امر حاضر کا صیغہ ہی

اسم مفعول کے معنی میں آتا ہے جیسے گزیں (قبول کیا ہوا)

**سوالات**:۔ ان مثالوں میں اسم فاعل اسم مفعول قیاسی، سماعی کی پہچان کرو۔

قلم کار۔ دانا۔ دانستہ۔ خدمت گذار۔ رومال۔ راہ نما۔ رہبر۔ نظر بند۔ گفتہ۔

## اسم فاعل واسم مفعول قیاسی کی جمع بنانے کا قاعدہ

یہ ہے کہ اس کے آخر میں جو ہ ہے اسکو گاف سے بدلکر الف نون بڑھا دو جیسے آورندہ سے آورندگان اور آوردہ سے آوردگان۔

**فاعل ومفعول بہ** فاعل کام کرنیوالے کو کہتے ہیں جیسے زید نے لکھا، اسمیں زید فاعل ہے مفعول بہ وہ ہے جسپر فعل واقع ہوا ہو جیسے مارا زید کو. زید مفعول بہ ہے۔

**معروف ومجہول** معروف:۔ وہ فعل ہے جسکا فاعل معلوم ہو جیسے زید نے کہا۔ مجہول:۔ وہ فعل ہے جسکا فاعل معلوم نہ ہو، جیسے کہا گیا ہے۔

**تنبیہ**:۔ جسقدر صیغے اول گذر چکے ہیں. وہ سب معروف کے تھے۔

**فعل مجہول بنانیکا قاعدہ** جس فعل اور جس صیغے کا مجہول بنانا چاہو تو وہی فعل اور وہی صیغہ مصدر شدن سے بنا کر ماضی مطلق کے آخر ہ زیادہ کر کے اس کے بعد رکھدو ہر ایک ماضی ومضارع حال وامر کا واحد غائب بطور مثال کے لکھا جاتا ہے. آوردہ شد، آوردہ شدہ است، آوردہ شدہ بود، آوردہ می شد، آوردہ شدہ باشد، آوردہ شدے آوردہ شود، آوردہ می شود، آوردہ خواہد شد، بیاوردہ شو، نیاوردہ شو،

# باب دوم نحو (فارسی)

نحو۔ وہ علم ہے جس سے کلمات کو ترکیب دیکر کلام بنانا آجائے۔ موضوع اس کا کلام اور غرض اس کی کلمات کی ترکیب کی صحت اور معنوں کی درستگی ہے۔

**مُفرد و مُرکب** معنیٰ دار لفظ⁵ کی دو قسمیں ہیں مفرد[1]، مرکب[2]، مفرد۔ وہ لفظ ہے جو اکیلا ہو اور اس سے ایک ہی معنیٰ سمجھے جائیں۔ جیسے۔ کھایا۔ احمد۔ سے، وغیرہ

مُرکّب۔ وہ ہے جو دو کلموں یا زیادہ سے مل کر بنے جیسے میری کتاب، مسجد اللہ کا گھر ہے

## مُرکّب کی قسمیں

مرکّب کی دو قسمیں ہیں مفید[1]، غیر[2] مفید۔

مرکب غیر مفید۔ الفاظ کے اس طرح ملانے کو کہتے ہیں۔ جس سے پوری بات معلوم نہ ہو جیسے میرا قلم، اچھی کتاب۔ مرکب غیر مفید کی چار قسمیں ہیں۔ مرکب[1] اضافی، مرکب[2] توصیفی، مرکب[3] امتزاجی، مرکب[4] غیر امتزاجی۔

مرکب اضافی:۔ وہ ہے جو مُضاف اور مُضاف الیہ سے مل کر بنے جیسے اَسپِ خالد (خالد کا گھوڑا) مُضاف:۔ وہ اسم ہے جو کسی دوسرے اسم سے تعلق اور لگاؤ رکھے۔ جیسے اَسپِ خالد میں اَسپ۔ مُضاف الیہ:۔ وہ اسم ہے جس سے کسی دوسرے اسم کا تعلق اور لگاؤ ہو جیسے اَسپِ خالد میں خالد

تنبیہ:۔ جاننا چاہیے کہ فارسی و عربی میں مُضاف پہلے آتا ہے اور مُضاف الیہ پیچھے، اور اردو میں مُضاف الیہ پہلے آتا ہے اور مُضاف بعد میں

جیسے زید کی کتاب

---

⁵ جو آواز انسان کے منہ سے نکلے۔ اسکو لفظ کہتے ہیں۔

# اِضافت کی تقسیم

علامت کے اعتبار سے اِضافت کی دو قسمیں ہیں اضافتِ مُستوی اضافتِ مَقلوبی

اضافتِ مُستوی :- جس کا بیان ابھی گذر چکا کہ مضاف پہلے آئے اور مضاف الیہ بعد میں

اضافتِ مَقلوبی :- (اُلٹی اِضافت) وہ یہ کہ مُضاف اِلیہ پہلے اور مُضاف بعد میں بغیر علامت اِضافت کے آئے جیسے جہاں شاہ، پُشت پناہ

علامتِ اِضافت :- چھ ہیں۔ کسرہ، ہمزہ، یائے مجہول اور یہ تینوں علامتیں زیادہ استعمال ہوتی ہیں اور کبھی را، از، بہ بھی لے آتے ہیں۔

قاعدہ :- مضاف کے آخر اگر الف یا واؤ یا ہ نہ ہو تو اس کے آخر کسرہ ہوتا ہے جیسے قلمِ زید، مسجدِ دہلی۔ اور اگر الف یا واؤ ہو تو آخر میں یائے مجہول آتی ہے۔ جیسے دانائے زمانہ، بوئے عطر۔ اور اگر ہ ہو تو اس کو ہمزہ سے بدل لیتے ہیں جیسے آموختۂ خالد، نامۂ محبوب۔

مُرکب توصیفی :- جو موصوف اور صفت سے مل کر بنے۔

موصوف :- وہ اسم ہے جس کی برائی یا بھلائی بیان کیجائے۔

صفت :- وہ ہے جس سے کسی اسم کی برائی یا بھلائی معلوم ہو جیسے مَردِ عالم میں مَرد موصوف اور عالِم صفت ہے۔

تنبیہ :- جسطرح مضاف کے آخر کا حال (یائے مجہول اور ہمزہ سے بدل لیتے ہیں) اوپر لکھا گیا ہے اسی طرح موصوف کا حال بھی سمجھنا چاہیئے۔

# صفت کی تقسیم

صفت کی بھی دو قسمیں ہیں۔ صفتِ مُستوی، صفتِ مَقلوبی۔

صفتِ مُستوی :- جس میں موصوف پہلے آئے اور صفت بعد میں اور موصوف کے آخر کسرہ وغیرہ ہو جیسے مَردِ عالم

صفتِ مَقلوبی :- جس میں صفت پہلے اور موصوف بعد میں بغیر کسرہ کے آئے جیسے عالم مرد

مُرکّبِ امتزاجی :- جسمیں دو کلمے مل کر اس طرح ایک ہو جائیں کہ ان کے الگ معنی مراد نہ لئے جائیں کبھی یہ دو اسموں کو ملا کر جیسے محمّد عارف (عَلَم) کبھی دو فعلوں کو ملا کر جیسے گفتگو (حاصل مصدر) اور کبھی ایک اسم ایک فعل کو ملا کر بنا لیتے ہیں جیسے دل آزار (اسم فاعل) دلپسند (اسم مفعول)

مرکّبِ غیر امتزاجی :- جس میں دو کلمے ملا کر ایک کر دیئے جائیں اور ان کے الگ الگ معنی سمجھے جائیں۔ اور اس کی مختلف قسمیں ہیں۔ مرکّب عددی۔ مرکّب تعدادی۔ مرکّب تمیزی۔ مرکّب اشاری۔ مرکّب موصولی۔ مرکّب بیانی۔ مرکّب تفسیری۔ مرکّب بدلی۔ مرکّب عطف بیانی۔ مرکّب عطفی۔ مرکّب تاکیدی۔ مرکّب حالی۔ مرکّب تشبیہی۔ مرکّب استثنائی۔ مرکّب تصغیری۔ مرکّب تعریفی۔ ان سب کی بحث اگلی کتابوں میں معلوم کیجا سکتی ہے۔

**سوالات** :- ان فقروں میں مُضاف اور مُضاف الیہ اور موصوف صفت بتاؤ۔ اور موصوف اور مضاف کے آخر کی حالت کی وجہ بھی بیان کرو۔ نانِ گرم۔ کتابِ بکر چاقوئے خالد۔ کتاب خوشخط۔ مدرسۂ دیوبند۔ آواز دلکش۔ سبوئے کہنہ۔ خوئے خوش۔ وعظ دلپسند۔ قلمِ عارف۔ دستِ احمد۔ دانائے کامل۔

## مرکّب مُفید

الفاظ کو اس طرح ترکیب دینا جس سے پوری بات معلوم ہو جائے مرکّب مفید کہلاتا ہے۔ جیسے زید عالم ہے۔ اور مرکّب مفید کو کلامِ تام اور جملہ بھی کہتے ہیں جملہ میں تین چیزوں کا ہونا ضروری ہے۔ مُسند۔ مُسندالیہ۔ اِسناد۔

مُسند :- کو محکوم بہ بھی کہتے ہیں۔ جس کی اسناد کسی دوسرے کی طرف کیجائے۔ مُسند کبھی اسم ہوتا ہے اور کبھی فعل۔

مُسندالیہ :- اس کا دوسرا نام محکوم عَلَیْہ ہے۔ جس کی طرف اسم یا فعل کی اسناد کی جائے۔ مُسندالیہ صرف اسم ہو سکتا ہے۔

اِسناد :- اس کو نسبتِ حکمیہ اور رابطہ بھی کہتے ہیں۔ اُس نسبت اور تعلق کا نام ہے جو مُسند اور مُسندالیہ کے درمیان ہوتا ہے، جیسے زید عالِم است میں زید مسندالیہ اور عالِم مسند اور است اِسناد ہے۔

# جُملہ کے اقسام

جملہ کی دو قسمیں ہیں۔ جملہ[۱] انشائیہ۔ جملہ[۲] خبریہ۔

جملہ انشائیہ :- جس کے کہنے والے کو سچّا یا جھوٹا نہ کہہ سکیں۔ جیسے کتاب بیں۔

جملہ انشائیہ کی نو قسمیں ہیں :- (۱) اَمر جیسے بخواں (۲) نہی جیسے مباز (۳) تمنّی جیسے کاش عالم شدمے (۴) ندا جیسے اے خالد (۵) قسَم جیسے بخدا خواہم رفت (۶) تعجب جیسے زید چہ گویا است (۷) استفہام جیسے چہ می بینی (۸) عرض (یعنی شوق دلانا) جیسے مطالعہ چرا نکنی کہ سبق آسان شود (۹) عقود (یعنی جو الفاظ معاملات میں استعمال ہوں) جیسے بشش درہم خریدم۔

جملہ خبریہ :- جس کے کہنے والے کو سچّا یا جھوٹا کہہ سکیں جیسے احمد آمد۔ اس کی دو قسمیں ہیں۔ جملہ اسمیہ[۱]۔ جملہ فعلیہ[۲]۔

جملہ اسمیہ :- جو دو اسموں سے مل کر بنے۔ پہلے کو ان میں سے مبتدا اور دوسرے کو خبر کہتے ہیں۔ جس کا حال بیان کیا جائے۔ اس کو مبتدا اور اس حال کو خبر کہتے ہیں۔ جیسے احمد ذہین است میں احمد مبتدا اور ذہین است خبر ہے۔

جملہ فعلیہ :- جو فعل اور فاعل سے ملکر بنے جیسے زید نشست میں زید فاعل اور نشست فعل ہے۔

سوالات :- ذیل کی مثالوں میں جملہ خبریہ اور جملہ انشائیہ اور مبتداء، خبر، فعل اور فاعل بتاؤ۔ زید ذہین است۔ غلام خالد آمدہ بود، کتاب عارف خوب است۔ حامد رامزن۔ بخواں۔ نان گرم است۔ یا اللہ چہ کنم۔ دروغ مگو۔ عمر ایستادہ است۔

## ضمائر

ضمیر :- ایسا اسم ہے جو جملہ میں کسی اسم کے بدلے میں آئے اُس اسم کو ضمیر کا مرجع کہتے ہیں۔ ضمیر کی دو قسمیں مُتصل[1]، مُنفصل[2]۔ ضمیر مُتصل جو کسی کلمہ کے ساتھ مل کر آئے جیسے خواندم میں م۔ ضمیر مُنفصل جو کلمہ سے الگ ہو کر استعمال ہو جیسے مَن

پھر ہر ایک کی تین قسمیں ہیں۔ مرفوع[1]۔ منصوب[2]۔ مجرور[3]

مرفوع یا فاعلی :- وہ ضمیر ہے جو ترکیب میں مبتدا یا کسی فعل کا فاعل یا نائب فاعل واقع ہو۔ جیسے او زیداست۔ نوشتم۔

منصوب یا مفعولی :- وہ ضمیر ہے جو ترکیب میں مفعول واقع ہو۔ جیسے زوندش۔

مجرور یا اضافی :- وہ ضمیر ہے جو ترکیب میں مضاف یا حرف جر کے بعد آئے۔ جیسے کتابم بتو۔ غرض بعض وہ ضمیریں ہیں جو صرف فعل سے ملتی ہیں اور بعض وہ ہیں جو فعل اور اسم دونوں سے ملتی ہیں اور بعض وہ ہیں جو دونوں سے الگ استعمال ہوتی ہیں۔



## ذیل کے نقشہ سے ہر ایک ضمیر کو معلوم کرو

| اقسام | واحد غائب | جمع غائب | واحد حاضر | جمع حاضر | واحد متکلم | جمع متکلم |
|---|---|---|---|---|---|---|
| فعل سے ملی ہوئی | سازد | سازند | سازی | سازید | سازم | سازیم |
| | پوشیدہ | ند | ی | ید | م | یم |
| فعل یا اسم سے ملی ہوئی | ش | شاں، اوشاں | ت۔ ی | تاں | م | ماں |
| | دادش | دادشاں | دادت | دادتاں | دادم | دادماں |
| | غلامش | غلام اوشاں | غلامت، غلامی | غلام تاں | غلامم | غلام ماں |
| فعل اور اسم سے الگ | او، آں، وے | آناں، آنہا | تو | شما | من | ما |

ضمائر متصلہ :- کل گیارہ ہیں۔ ند۔ ی۔ ید۔ م۔ یم۔ یہ پانچوں فاعلی ضمیریں ہیں اوران کو مرفوع متصل کی ضمیر کہتے ہیں۔ یہ ہمیشہ فعل کے ساتھ مل کر استعمال ہوتی ہیں اور م ماں۔ تاں۔ ش۔ شاں۔ یہ اگر فعل کے بعد آئیں تو مفعول اور اگر اسم کے بعد آئیں تو اضافی کہلائیں گی۔

ضمائر منفصلہ :- کل چھ ہیں۔ او۔ اوشاں۔ تو۔ شما۔ من۔ ما۔ یہ ضمیریں اگر فعل سے پہلے آئیں یا ترکیب میں مبتدا واقع ہوں تو مرفوع منفصل کی کہلائیں گی اور اگر ان کے بعد را آئے تو منصوب منفصل کہلائیں گی اور اگر ان سے پہلے کوئی اسم یا حرفِ جر آئے تو مجرور منفصل ہوں گی۔

سوالات :- ذیل کی مثالوں میں ضمائر کے اقسام اور معنی بیان کرو۔ کتابش۔ دانستیم برادرِ من۔ شمارازد۔ اوشاں آمدند او دانا ہست۔ کتابت راچہ کردی۔ تو عاقل ہستی مارا گفتہ کتابِ شاں۔

## اسم اشارہ

وہ اسم ہے جس سے کسی چیز کی طرف اشارہ کریں۔ جیسے یہ، وہ اسم اشارہ کی

دو قسم ہیں :۔ قریب، بعید

نزدیک کیلئے این اور دور کیلئے آں آتا ہے جیسے این کتاب، آں قلم، این کی جمع اینان اور آں کی جمع آنان آتی ہے اگر مشار الیہ غیر جاندار ہے تو این کی جمع اینہا اور آں کی جمع آنہا آتی ہے اور جس چیز کی طرف اشارہ کریں اس کو مشار الیہ کہتے ہیں جیسے این کتاب میں کتاب مشار الیہ ہے۔

تنبیہ :۔ این کے بجائے اِم بھی اسم اشارہ لایا جاتا ہے مگر اس کا استعمال صرف روز۔ شب۔ اور سال میں ہوتا ہے جیسے اِمروز، اِمسال، اِمشب

## اسم موصول

وہ اسم ہے کہ جب تک اس کے بعد ایک جملہ نہ آئے وہ ناتمام رہتا ہے اور اس کے بعد والے جملہ کو صِلہ کہتے ہیں جیسے جو شخص کہ کل آیا تھا وہ زید کا بھائی ہے اس مثال میں "جو شخص" اسم موصول ہے اور "کل آیا تھا" صلہ ہے۔

فارسی کے اسمائے موصولہ یہ ہیں آنکہ، ہرکہ، ہر آنکہ، آنانکہ، یہ چاروں اسم موصول اشخاص کیلئے ہیں اور آنچہ، ہرچہ، ہر آنچہ یہ تینوں کلمے اشیاء کیلئے ہیں۔

اگر کسی اسم نکرہ کے آخر یائے مجہول لگا کر اس کے بعد لفظ "کہ" لایا جائے وہ بھی اسم موصول ہوجاتا ہے۔ جیسے مردیکہ۔ کسیکہ۔ اور جس اسم پر لفظ آں ہو اور اس کے بعد لفظ "کہ" ہو وہ بھی اسم موصول ہوتا ہے۔ جیسے آنکس کہ مرا درہم داد آمد۔

(نوٹ) اسم موصول کا حکم واحد، جمع میں ایک ہے تاہم جمع کیلئے اکثر آنانکہ استعمال کیا جاتا ہے۔

## مُنادیٰ

جس کو پکارا جائے منادیٰ کہلاتا ہے اور جس حرف سے پکاریں اس کو حرفِ ندا

کہتے ہیں فارسی کے حروفِ ندا چار ہیں۔ اے۱۔ یا۲۔ ایا۳ یہ تینوں منادیٰ کے شروع میں آتے ہیں۔ جیسے اے خالد۔ اور الف۴ منادیٰ کے آخر میں آتا ہے جیسے کریما۔

**سوالات:۔** ان مثالوں کا ترجمہ کرو، اور اسم اشارہ، اسم موصول، منادیٰ، حرفِ ندا اور مشارٌالیہ کو بتاؤ۔ ایں چہ چیز ست۔ ایا صاحب جود وکرم۔ ہر کہ آمد عمارتِ نو ساخت شخصے کہ نوشتہ بود پسر زید ست۔ خداوندا رحم بفرما۔ آں درخت خشک است، ہر کہ پیدا شد خواہد مرد، یا کریم مغفرت کن۔ آں قلم کہ تراشیدی خوب ست۔

**فاعل** وہ اسم ہے جس کی طرف فعل کی نسبت ہو رہی ہو اور فعل اس کے ساتھ قائم یا صادر ہو جیسے مُرد زید یا زد زید میں زید فاعل ہے اور فارسی میں فاعل اکثر فعل سے پہلے آتا ہے۔

**نوٹ:۔** فاعل کی دو قسمیں ہیں۔ مُظہر۱۔ مُضمر۲۔

**مفعول بہ** وہ اسم ہے جس پر فاعل کا فعل واقع ہو جیسے احمد محمود را می زند اور یہ اکثر فاعل کے بعد اور فعل سے پہلے آتا ہے، ذوی العقول مفعولِ بہ کی اکثر علامت لفظ را ہے۔

**نوٹ:۔** گفتن اور اس کے مشتق و مُرادف فعلوں کے مفعول بہ کو مقولہ کہتے ہیں

**مفعول مالم یُسَمَّ فَاعِلُہٗ** فعل مجہول کے مفعول کو کہتے ہیں جو فاعل کا قائم مقام ہوتا ہے، اسی لئے اس کو نائبِ فاعل بھی کہتے ہیں۔ جیسے زدہ شد زید میں زید نائب فاعل ہے۔

**لازِم و مُتعدّی** فعل کی تین قسمیں ہیں لازم۱۔ متعدی۲۔ مُشترک۳۔

لازم:۔ وہ فعل ہے جو فاعل پر تمام ہو جائے اس میں مفعول بہ کی حاجت نہ ہو۔ جیسے نشست زید۔

**نوٹ:۔** فعل لازم کی دو قسمیں ہیں فعلِ تام۱۔ فعل ناقص۲۔

**مُتعدّی**:۔ وہ فعل ہے جو تنہا فاعل پر پورا نہ ہو اس کو مفعول کی ضرورت ہو جیسے زد زید عمرو را۔

**مُشترک**:۔ وہ فعل ہے جو کبھی لازم آئے اور کبھی متعدّی۔

**مُتعدّی بنانیکا قاعدہ** جس فعل لازم کو متعدی بنانا چاہیں اسی فعل کے امر حاضر معروف پر آندن یا انیدن زیادہ کردیا جائے مصدر متعدی بن جائے گا اور اگر ان کو فعل متعدّی کے امر حاضر معروف پر زیادہ کردیا جائے تو متعدی المتعدی بن جائے گا۔

جیسے ترسیدن کا امر ترس ہے اندن یا انیدن بڑھانے سے ترساندن یا ترسانیدن ہوجائے گا۔ ترسیدن (ڈرنا) ترسانیدن (ڈرانا)

**سوالات**:۔ ان مثالوں میں فاعل، مفعول بہ، مفعول مالم یُسَمَّ فاعِلُہٗ، لازم متعدی بتاؤ ـــ اور لازم کو متعدّی بناکر دکھاؤ۔

اے جانِ پدر خدائے عزّ وجلّ را بشناس۔ احمد کرد۔ کتاب نوشتہ می شود۔ عارف سبق را یاد کرد۔ شاہد را مزن۔ فہمیدہ نمی شود۔

**اسم تفضیل** ایسا اسم ہے جو اپنے موصوف کے وصف میں زیادتی پیدا کردے۔ اس کے بنانے کا مستقل قاعدہ نہیں اکثر اسم فاعل یا اسم صفت پر لفظ "تر" یا "ترین" بڑھاتے ہیں جیسے گوئندہ تر۔ دانندہ ترین۔ اور کبھی لفظ بسیار یا خیلے، یا زائد سے بھی یہ معنیٰ لے لیتے ہیں۔ جیسے بسیار تیز۔ جب اسکی جمع بنانا چاہیں تو تر کے آخر الف اور نون بڑھا دیتے ہیں۔ جیسے خورندہ تر سے خورندہ تراں

**اسم ظرف** فعل کے واقع ہونے کی جگہ یا فعل کے واقع ہونے کے وقت کو کہتے ہیں اور اس کو مفعول فیہ بھی کہتے ہیں۔ ظرف کی دو قسمیں ہیں۔ ظرفِ زماں ظرف مکان۔ ظرفِ زمان:۔ وہ زمانہ اور وقت ہے۔ جس میں فعل واقع ہو جیسے زد زید

عمرو درا بروزِ جمعہ اس مثال میں روزِ جمعہ ظرفِ زمان ہے۔

قاعدہ :۔ اس کے بنانیکا کوئی خاص مقرر نہیں لفظ گاہ، گہ، گاہاں، اں، کو وقتی اسموں مثلاً صبح، سحر، چاشت، شام، کے آخر میں بڑھاتے ہیں اور لفظ ہنگام کو شروع میں لگاتے ہیں نیز جملہ میں لفظ "چوں" کبھی ظرفِ زماں کے معنیٰ دیتا ہے۔

ظرفِ مکان :۔ وہ جگہ جس میں فعل واقع ہو جیسے زدزید بکررا در خانہ میں خانہ ظرفِ مکان ہے۔

قاعدہ :۔ اس کا بھی کوئی خاص مقرر نہیں کبھی مصدر و اسم کے آخر میں لفظ "گاہ" لگاکر اور کبھی اسم کے آخر لفظ "کدہ"۔ داں۔ خانہ۔ سرائے۔ سار۔ بار۔ زار۔ ستاں لاخ۔ آباد۔ کند۔ بڑھاکر اور کبھی اسم سے پہلے لفظ "جائے" لگاکر اور کبھی امر سے پہلے کوئی اسم لاکر ظرفِ مکان بنالیتے ہیں۔

سوالات :۔ ان مثالوں میں اسم تفضیل اور ظرفِ زماں و مکان کی شناخت کرو عیدگاہ، کمتریں۔ سنگلاخ۔ صبح گاہ۔ دیوبند۔ جلال آباد۔ عطرداں۔ خوشتر۔ جائے نماز۔ گلستاں، ہنگام چاشت۔

اسم آلہ — ایسا اسم ہے جو فعل کیلئے اوزار ہو جیسے سُنبہ۔

قاعدہ :۔ کوئی مستقل نہیں کبھی امر کے آخر "ہ" زیادہ کر دیتے ہیں جیسے اُسترہ۔ اور کبھی امر کے شروع میں کوئی اسم بڑھا دیتے ہیں۔ جیسے کفگیر۔

اسم حال — ایسا اسم ہے جو فاعل یا مفعول کی حالت ظاہر کرے۔

قاعدہ :۔ امر کے آخر "اں" بڑھانے سے بن جاتا ہے۔

نوٹ :۔ اسکے اکثر صیغے انفرادی حالت میں اسم فاعل ہوتے ہیں یہی صیغے جب جملہ میں فاعل یا مفعول کی حالت بیان کرتے ہیں تو اسم حالیہ کہلاتے ہیں۔ جیسے گویاں۔ رواں۔

شرط و جزا — اگر دو جملوں سے ایک جملہ کو دوسرے کا سبب ٹھہرایا جائے تو جس

کو سبب ٹھہرایا ہے اس کو شرط اور دوسرے کو جزا کہتے ہیں۔ حروف شرطیہ ہیں۔
اگر۔ گر۔ ار۔ چوں۔ چو۔ ہرگہ۔ ہرگاہ۔ ور۔ جیسے اگر زید خواہد آمد من خواہم آمد۔

سوالات :۔ ان مثالوں میں اسم آلہ۔ اسم حال۔ ادر شرط و جزا کی پہچان کرو۔ گریاں
گلگیر۔ پاپوش۔ چوں آمدی بنشیں۔ سربند۔ خنداں۔ نگراں۔ اگر خواندی عالم شدی۔
تربند۔ نمایاں۔

**عطف** کسی حکم میں بذریعہ واؤ وغیرہ کے ایک اسم کو دوسرے اسم کے ساتھ یا ایک جملہ کو دوسرے جملہ کے ساتھ شریک کرنے کو عطف بولتے ہیں اور حکم میں جس کو شریک کیا ہے اس کو معطوف اور جس کے ساتھ شریک کیا ہے اُس کو معطوف عَلَیہ کہتے ہیں۔ جیسے خالد و عابد میں خالد معطوف عَلیہ ہے اور عابد معطوف ہے اور معطوف عَلیہ ہمیشہ پہلے ہوتا ہے اور معطوف پیچھے ہوتا ہے۔ حروفِ عطف یہ ہیں۔ الف
و۔ ہ۔ نہ۔ پس۔ دگر۔ دیگر۔ ہم۔ نیز۔ کہ۔ اگرچہ۔ ارچہ۔ باوجود۔ ہرچند۔

سوالات :۔ ان مثالوں میں معطوف علیہ۔ معطوف اور حرفِ عطف متعین کرو۔
زید و عمرو و خالد رابدہ۔ احمد آمد ہم عارف بشبا روز۔ زید نشستہ است۔ وحامد نشستہ
است۔ محمود آمد پس حامد۔ عارف خواند نیز خالد۔

**اسمِ عدد** وہ اسم ہے جو اپنے مُسمّٰی کی تعداد کو ظاہر کرے۔ اس کی دو قسمیں ہیں۔ مُفرد۔ مرکب۔

عددِ مُفرد :۔ یک۔ دو۔ سہ۔ چہار۔ پنج۔ شش۔ ہفت۔ ہشت۔ نہ۔ دہ۔
بست۔ سی۔ چہل۔ پنجاہ۔ شصت۔ ہفتاد۔ ہشتاد۔ نود۔ صد۔ ہزار۔ لک۔
کرور۔ ارب۔ کھرب۔

عددِ مرکب :۔ یازدہ۔ دوازدہ۔ سیزدہ۔ چہاردہ۔ پانزدہ۔ شانزدہ۔ ہفدہ
ہیژدہ۔ نوزدہ۔ بست و پنج۔ سی و شش وغیرہ۔

مُرکب اعداد بنانے کا قاعدہ یہ ہے کہ دہائی پہلے لائی جائے اور اکائی بعد میں اور دونوں کے بیچ میں واؤ لائی جائے مثلاً چھیالیس میں چھ اکائی اور چار دہائی ہیں تو فارسی چہل و شش ہوگی. ہزار اور لاکھ وغیرہ کیلئے واؤ لانے کی ضرورت نہیں. ہمیشہ بڑا عدد پہلے آئے گا. پھر اس سے کم پھر اس سے کم مثلاً چار کروڑ. چھیاسی لاکھ بیالیس ہزار چھ سو پچیس کی فارسی یوں ہوگی. چہار کرور ہشتاد و شش لک چہل و دو ہزار شش صد و بست و پنج. ایک قسم عدد کی عددِ صفت ہے جو عددِ ذات پر میم لگانے سے بن جاتا ہے جیسے یکم (پہلا) دوم (دوسرا) وغیرہ۔

اور ایک اجزائے عدد ہوتے ہیں جو عددِ ذات کے آخر یک جوڑنے سے بن جاتے ہیں۔ جیسے سہ یک (تہائی) چہار یک (چوتھائی) پنج یک (پانچواں حصہ) شش یک (چھٹا حصہ وغیرہ)

نوٹ:- ایک سے سو تک فارسی گنتی کی خوب مشق کیجائے پھر بڑے عدد ملانے کی مشق کریں۔

## حروف

حروف کی تین قسمیں ہیں حروفِ تہجی۔ حروفِ ابجد۔ حروفِ معنوی ہم یہاں صرف حروف معنوی میں سے بعض کو بیان کرتے ہیں. حروف معنوی کی دو قسمیں ہیں؛ مفردہ۔ مرکبہ۔ ہم اولاً مرکبہ کو بیان کریں گے اور آخر میں مفردہ۔

**حروفِ جارّہ** یہ ہیں از. با. ب. تا. برائے. بہر. پے. در. بر. را بمعنی برائے. یہ جس اسم پر داخل ہوتے ہیں. اس کو مجرور کہتے ہیں اور یہ حروف فعل یا شبہ فعل کے معنیٰ کو اسم تک پہونچا دیتے ہیں.

**حروفِ تردید** یہ ہیں. یا. خواہ. گر. کہ. ان کے آنے سے معطوف علیہ

ہے۔
معطوف کے درمیان غیر معین مراد ہوتی ہے۔
**سوالات :۔** برائے تحصیل علوم تا اینجا آمدم۔ احمد یا محمود کہ آمد بباید خواہ احمد باشد یا زید
در معبد ہنود بہر تماشائے اصنام رفتم

**حروفِ استثنا:** یہ ہیں اِلّا۔ مگر۔ غیر۔ بغیر۔ سوائے۔ ماسوائے۔ جز۔ بجز دون۔ بدون۔ ورائے۔ ماورائے۔ ان کے ذریعہ حکم میں جماعت سے ایک یا چند کو الگ کر دیا جاتا ہے جیسے در دیوبند بجز احمد کسے راندیدم۔

**حروفِ نُدبہ:** وا۔ اے۔ وائے۔ ہائے ہائے، ہائے وائے۔ وائے وائے۔ یہ اوّل میں آتے ہیں اور الف آخر میں بڑھایا جاتا ہے۔ ان حروف سے حسرت وافسوس کا اظہار کیا جاتا ہے۔
جیسے وامصیبتا۔ وائے برمن و براعمالِ من

**حروفِ استِفہام:** یہ ہیں۔ آیا۔ چہ۔ چیست۔ کدام۔ کدمین۔ کہ۔ کیست چہ کس۔ کجا۔ کو۔ کے۔ چوں۔ چگونہ۔ چرا۔ چند۔
ان حروف کے ذریعہ کسی چیز کا سوال کیا جاتا ہے۔ جیسے آیا محمود ہستی۔ از کجامی آئی۔ چہ می کنی۔

**حروفِ صاحبی:** یہ ہیں۔ مند۔ ور۔ ان کے معنی صاحب (والا) کے ہوتے ہیں جیسے حاجتمند۔ طاقتور۔

**حروفِ شرکت:** صرف لفظ ہم ہے کسی اسم کے شروع میں لگا کر استعمال کرتے ہیں جیسے ہم سبق، ہمراز۔

**حروفِ مُحافظت:** یہ ہیں۔ بان۔ وان۔ چی۔ ان حروف میں محافظت کے معنی پائے جاتے ہیں جیسے پہلوان۔ فیلبان

**حروفِ تنبیہ:** یہ ہیں۔ اَلا۔ ہاں۔ ہیں۔ ہلّا۔ ہے۔ ہو۔ ان حروف کو شروع

جملہ میں لا کر مخاطب کو خبردار کیا جاتا ہے۔ جیسے۔ ألا اے خرد مند فرخندہ خو۔ ہیں این چیست۔

**حروفِ لیاقت** یہ ہیں۔ وار۔ وارہ۔ گاں۔ آنہ۔ یائے معروف مصدر پر۔ ان حروف کو جس اسم کے آخر لگاتے ہیں اس اسم کی لیاقت بتلانا مقصود ہوتا ہے جیسے شاہانہ۔ گوشوارہ۔ شاہوار۔

**حروفِ تحسین** یہ ہیں۔ زہ۔ زہے۔ خہ۔ خہے۔ مرحبا۔ حبذا۔ شاباش۔ واہ واہ وہ وہ۔ بہ بہ۔ احسنت۔ بخ بخ۔ آفریں۔ ان حروف کے ذریعہ واد دیجاتی ہے اور ہمت بڑھائی جاتی ہے جیسے زہے ملک و دولت کہ پائندہ باد۔ شاباش سبق خوب یاد کردی۔

**حروفِ تمنا** یہ ہیں۔ کاج۔ کاش۔ کاشکے۔ ان حروف کو شروع جملہ میں لا کر کسی چیز کی آرزو ظاہر کیجاتی ہے جیسے کاش عالم شدمے۔

**حروفِ ایجاب** یہ ہیں۔ آرے۔ بلے۔ نعم۔ لبیک ان حروف کے ذریعہ کسی چیز کا اقرار و اعتراف مقصود ہوتا ہے۔ جیسے لبیک حاضرم۔ راشد تو ہستی؟ بلے منم۔

**حروفِ نفی** یہ ہیں۔ بے۔ نے۔ نہ۔ نا۔ کم۔ گم۔ عدم۔ حاشا ان حروف کے ذریعہ کسی چیز کے ثبوت کا انکار کیا جاتا ہے۔

جیسے۔ احمد بے علم است۔ نہ این نیست۔ بے شرکت خالد نگنم۔

**حروفِ نسبت** یہ ہیں۔ ین۔ ینہ۔ ہ۔ یائے معروف۔ گاں۔ ن۔ ان۔ شن ک۔ اک۔ ویہ۔ زہ۔ آو۔ ون۔ وان۔ ان حروف کو کسی اسم کے آخر لگا کر اس اسم کی طرف نسبت کیجاتی ہے۔ جیسے۔ دستینہ۔ پارسی سالانہ۔ سیبویہ۔ پاکیزہ پوشاک۔ گلشن۔

**کلماتِ تعجب** یہ ہیں۔ اللہ اکبر۔ سبحان اللہ۔ تعالے اللہ۔ بنام ایزد
عجب۔ چہ۔ چہا۔ اللہ اللہ۔ ان کلمات کے ذریعہ کسی امر
پر تعجب کا اظہار کیا جاتا ہے۔ جیسے سبحان اللہ چہ جانور است۔ اللہ اللہ چہ سخن است

**کلماتِ تشبیہ** یہ ہیں۔ چو۔ ہمچوں۔ چناں۔ چنیں۔ ہمچناں۔ ہمچنیں۔ چنو۔
چنانچہ۔ مثل۔ مانند۔ وار۔ سار۔ آسا۔ ماں۔ ماناً۔ آسہ۔
ساں۔ رنگ۔ واں۔ ذیس۔ وش۔ فش۔ وند۔ آوند۔ ہ۔ کردار۔ گویا۔
گویا کہ۔ گوئیا۔ گوئی۔

ان کلمات کے ذریعہ ایک چیز کو دوسری چیز کے ساتھ تشبیہ دیجاتی ہے
جیسے بو ہمچو عطر دارد۔ رخش چوں گلاب است

**کلماتِ مدح** یہ ہیں۔ خوب۔ خوش۔ نیک۔ نیکو۔ زیبا۔ شائستہ۔
دلپسند۔ شیریں۔ دلخواہ۔ ان کلمات میں سے کسی ایک کو جملہ
میں لاکر تعریف کرنا مقصود ہوتا ہے۔ جیسے خوب آدم است۔ بسیار نیک است

**کلماتِ ذم** یہ ہیں۔ بد۔ زشت۔ ناخوش۔ ناخوب۔ نازیبا۔ ناشائستہ۔ ان
کلمات میں سے کسی ایک کو جملہ میں لاکر مذمت اور برائی کرنا
مقصود ہوتا ہے جیسے۔ غلامش بسیار بد۔ او ناخوش گفتار است۔

**کلماتِ رنگ** یہ ہیں۔ فام۔ وام۔ پام۔ گوں۔ گونہ۔ چرتہ یا۔ چردہ۔
رنگ۔ ان کلمات سے رنگ کے معنیٰ ظاہر کئے جاتے ہیں
جیسے آں گلفام است۔ ایں لالہ گوں۔

**کلماتِ تاکید** یہ ہیں۔ خوب۔ خوش۔ نیک۔ بسیار۔ ہم۔ تمام۔ کل۔ ہمگی
ہمگناں۔ زینہار۔ ہرگز۔ البتہ۔ ہر آئینہ۔ بسا۔ بسے۔ کلام
میں یہ کلمات لاکر کلام کو موکد کیا جاتا ہے اور کبھی کسی کلمہ کو مکرر کر کے

تاکید کرلیجاتی ہے۔ جیسے مرد است مرد۔ زید بسیار نیک سیر است۔

**حروفِ زیادت** یہ ہیں۔ الف۔ ب۔ وا۔ فرو۔ فرا۔ بر۔ آر۔ یں۔ سر۔ ان۔ گاہ۔ گان۔ مر۔ در۔ مگر۔ ہم۔ ہمی۔ یکے۔ یک۔ از۔ را۔ است۔ درون۔ اندرون۔ اندر۔ دگر۔ ہمیدون۔ باز۔ خود۔ برون۔ بس۔ یہ حروف کہیں کہیں بے معنیٰ ہوتے ہیں محض کلام کی تحسین اور خوبصورتی کیلئے لائے جاتے ہیں۔ جیسے بگفت۔ منت مر خدارا۔ من خود چہ کنم۔

## حروفِ مفردہ

| معنے | موقع | مثال | معنے | موقع | مثال |
|---|---|---|---|---|---|
| | **الف** | | برائے دُعا | مضارع میں | کُناد |
| برائے ندا | آخر اسماء میں | خدایا، بادشاہا | بمعنے فاعل | آخر امر حاضر | دانا۔ بینا |
| برائے کثرت یعنی بہت | آخر صفت | خوشا یعنی بہت خوش | | **ت** | |
| زائد یعنی کچھ معنی نہیں | آخر ماضی مطلق | گفتار بمعنی گفت | بمعنی او خود یعنی اپنی | آخر اسم | ازبارگہت مرانم اے شہ |
| | **ب** | | | **چ** | |
| برائے اتصال یعنی ساتھ | اوّل اسماء | رفت زید باعمرو | برائے سبب | شروع جملہ میں | ایں طعام نخوردم چہ بے مزہ بود |
| بمعنی در یعنی بیچ یا میں | اوّل اسماء | رفت زید بمسجد | سوال یعنے کیا | " | چہ گفتی۔ چہ خوردی |
| | | | | **ک** | |
| بمعنی بر یعنی اوپر | اوّل اسماء | جانم بلب رسید | بمعنے تاکہ | درمیان دو جملہ | بردرت آمدم کہ لطف کنی |
| بمعنے برائے یعنی واسطے | اوّل اسماء | بطواف کعبہ رفتم | بمعنی ناگاہ | " | نشستہ بودم کہ زید آمد |
| بمعنی را یعنی کو | اوّل اسماء | بہ داد | بمعنی کون | شروع جملہ میں | کہ می گوید |
| بمعنی سبب | اوّل اسماء | بجرم گرفتار شدی | بمعنی بلکہ | درمیان | نیستی تو عالم کہ |
| بمعنی قسم | اوّل اسماء | بخدا | | دو جملہ | طفل مکتب ہستی |
| ابتداء یعنی شروع کرتا ہوں | اوّل اسماء | بنام خدا | بمعنی از یعنی سے | بر اسم | عالم بہ کہ ایں جاہل |
| بمعنے ظرف | اوّل اسماء | بمکہ رفتم | بمعنے ہر کہ | " | گردد خراب کہ علم نیاموخت |
| زائد | فعل " | بگفت، بیا، جاننا چاہیے ب کا خاصہ یہ ہے کہ جب وہ اسم اشارہ پر آتی ہے تو الف اسم اشارہ کا د سے بدل جاتا ہے جیسے بایں، بدیں | بمعنی کیونکہ | درمیان دو جملہ | بنشین کہ زید تشنہ است |
| | | | | **یائے معروف** | |
| | | | برائے نسبت | آخر اسماء | تھانوی دہلوی |
| | | | بمعنی مصدر | آخر اسم فاعل سماعی و قیاسی و اسم مفعول | بخشندگی افسردگی غریب نوازی |
| | | | لیاقت بمعنی لائق | آخر مصدر | کشتنی یعنی لائق کشتن |
| | | بائے ابدال | یائے مجہول بمعنے ایک | آخر اسم | اس یا کو یائے وحدت کہتے ہیں |

۵۱ اسم فاعل اسم مفعول قیاسی میں ہ کو گاف سے بدل کر ی زیادہ کرتے ہیں۔

# معلم کیلئے کار آمد باتیں

(۱) طلبہ میں اچھی استعداد پیدا کرنے کیلئے کسی کتاب کا محض اچھا ہونا کافی نہیں، سب سے ضروری اور اہم چیز استاد کی توجہ ہے، استاد ہر مشکل اور ہر پیچیدہ مسئلہ کو نہایت سہل بنا سکتا ہے۔ اسلئے استاد کو چاہیئے کہ اپنے طلبہ کی استعداد مضبوط بنانیکی خاطر طلبہ پر اپنی خصوصی توجہ رکھے۔

(۲) تیسیر المبتدی کے جس قاعدہ کو پڑھایا جائے، اس قاعدہ کی شناخت اردو میں کرادی جائے۔ یہاں تک کہ اردو میں ماضی، مضارع، امر، نہی وغیرہ اور صیغوں کی خوب پہچان ہو جائے۔

(۳) کتاب میں اسباق کے بعد جو مثالیں لکھی گئی ہیں یہ بطور نمونہ کے ہیں، مشق کیلئے ان کو کافی نہ سمجھا جائے، استاد از خود سوالات قائم کر کے ہر طالب سے نکلوانے کی کوشش کرے

(۴) ایک سوال مختلف طریقوں سے کرنا چاہیئے تاکہ طالب علم میں ہر طرح سمجھنے کی صلاحیت پیدا ہو جائے

(۵) تیسیر المبتدی میں باوجود اضافہ کے پھر بھی بعض مقامات پر اختصار ہے ایسے مقام پر استاد کی اور زیادہ توجہ کی ضرورت ہے

(۶) ابتدائی کتابوں میں تقریر کی ضرورت نہیں ہوتی بلکہ سادہ زبان میں توجہ سے سمجھانے کی ضرورت ہوتی ہے

(۷) ہر طالب علم کو ہدایت کیجائے کہ اگر کسی جگہ سبق سمجھ میں نہ آئے تو دوبارہ معلوم کرنے میں ذرا جھجک اور شرم محسوس نہ کریں۔

(۸) نگرانی کے بغیر کوئی معمولی کام بھی درست نہیں ہوتا پھر تعلیم جیسا اہم ترین کام بغیر نگرانی کیسے صحیح ہو سکتا ہے، اس لیے ہر طالب علم کے مطالعہ، تکرار وغیرہ کی نگرانی برابر کیجاتی رہے اور مطالعہ، تکرار کا طریقہ بتایا جاتا رہے۔ (۹) پڑھنے والے طالب علم ایک جماعت میں کم از کم دو ہوں تاکہ پڑھے ہوئے کا تکرار کیا جاتا رہے۔ (۱۰) تیسیر المبتدی ختم کرنے کے بعد فارسی کی دیگر کتابوں میں قواعد کا اجرا بدستور رکھا جائے ورنہ قواعد کا استحضار جاتا رہے گا۔ والسلام

خیر اندیش ــــ مہربان علی بڑوتوی

